ہونے سوتیلے کے سگے کی طرف سے مقید ہے ایک درجہ پر درمیان بھائی یا بہن کی اولاد کو مثلاً
اگر بھتیجا یا بھانجے جنکا باپ سگا ہو سوتیلا تا نہین خارج کرتے اپنے سوتیلے چچا یا پھوپی کو اا اس صورتمین کہ ایک بیٹا سگے
چچا کا ہو وے اور ایک چچا تیلہ ہو وے صرف ایک ہی باپ سے تو اخیر والا خارج کیا جا سکتا ہے پہلے کیطرف
سے + ۱۵ یہ قاعدہ خارج کرنیکا نہین عمل مین آتا نسبت چچا اور پھوپیون کے جو مختلف طرف کے رشتہ دار
ہون متوفی سے مثلاً ایک سگا چچا پھوپی نہین خارج کرتی ماموں یا خالہ سوتیلی کو لکن ایک چچا یا پھوپی
سگے خارج کرتے ہین ایک ماموں یا خالہ سوتیلی کو اوسی طرح ایک ماموں یا خالہ سگے خارج کرتے ہین ماموں
یا خالہ سوتیلی کو ۱۶ اگر ایک آدمی چھوڑے ایک سوتیلا چچا اور سگی خالہ تو شخص اول لیگا دو ثلث
اس سبب سے کہ وہ باپ کیطرف سے دعوی کرتا ہے اور دوسرے یعنی خالہ لیگی ایک ثلث بسبب اوسکے دعوی کی ماں کیطرف سے
کیونکہ مال تقسیم ہوا ہوتا درمیان والدین کے اوسی اندازہ پر اگر دعوی کرنیوالے ہوتے بجاے چچا اور خالہ کے + ۱۷
یہ جو عام قاعدہ ہے کہ جو رشتہ رکھتے ہین طرف سے ایک ہی باپ اور ماں کے خارج کرتے ہین انکو جو کہ رشتہ رکھتے
ہین صرف بسبب ایک کے نہین عمل مین آ سکتا بیچ مقدمہ اون شخصونکے جنکے واسطے حصہ مقرری معین کیا گیا
ہے + ۱۸ اگر ایک شخص چھوڑے ایک سگی بہن اور ایک بہن جو صرف ایک ماں سے ہو تو سگی بہن لیگی نصف
مال اور سوتیلی چھٹا حصہ جو بقیہ رہا وہ سگی بہن کو پہونچیگا اور اگر ایک بہن سے جو صرف ایک ماں سے ہے زیادہ
ہون تو اونکو ثلث پہونچتا ہے اور باقی کی دو ثلث سگی بہن کو پہونچتے ہین + ۱۹ جس صورتمین وارث ہون
ایک جنین کا دو چند رشتہ رکھتا ہو مثلاً اگر ایک آدمی مرے اور چھوڑے ایک ماں اور ایسا چچا [illegible] کہ متوفی کا
ماموں ہے ہو تو پہلا لیگا ایک ثلث اور دوسرا دو ثلث کا مستحق ہوگا نصف کا بھی اس سبب سے حصہ مین سے جو کہ
بطریق ورثہ کے پہونچتا ہے ماموں کو اور اسطرح سے وہ پاویگا حصہ ۶ مین سے اور چھٹا حصہ پہونچتا ہے دوسرے کو + ۲۰ دوم
شخص جو ورثہ لیتے ہین بسبب نکاح کے وہ شوہر اور بی بی ہین جو کسی صورتمین خارج نہین ہو سکتے اور شوہر کا حصہ
آدھا ہے اور زوجہ کا چوتھائی جس صورتمین کہ اولاد نہو اور چوتھا حصہ شوہر کا ہوتا ہے اور آٹھوان بی بی کا درصورت
ہونے اولاد کے + ۲۱ جس صورتمین ایک زوجہ مرے اور کوئی اور اوسکا وارث نہو تو تمام مال اوسکے شوہر کو
پہونچتا ہے اور جس صورتمین شوہر مرے اور سوا بیوہ کے اور کوئی اوسکا وارث نہو تو اوسکو صرف چوتھا حصہ
مال کا پہونچتا ہے اور باقی کے تین حصہ حاکم کے ہین بطریق لاوارث کے + ۲۲ اگر کوئی بیمار آدمی نکاح کرے
اور اوس بیماری مین مر جاوے بغیر دخول کے تو اوسکی زوجہ ورثہ نہین لے سکتے اوسکی مال کا نہ مرد وارث

۱۵ علاوہ قاعدہ جس صورتمین اطراف رشتہ کے مختلف ہون ۱۲

۱۹ قاعدہ درصورت دو چند رشتہ کے ۱۲

۲۰ دربارہ ورثہ جورو وخاوند کے ۱۲

ہوسکتا ہے اگر زوجہ پہلے مرجاوے ایسی حالت مذکورہ مین لیکن اگر ایک عورت بیمار
نکاح کرے اور اوسکا شوہر مرجاوے اوس سے پہلے تو وہ وارث ہوگی اوسکی باوجود اسبات
کے کہ شرط مرقومہ بالا کمیل نہ پائی ہو اور باوجود اسبات کے کہ اوسنے شفا نہین پائی اوس بیماری
سے + ۲۳ اگر کوئی شخص بیماری مین طلاق دیوے اپنی جورو کو تو وہ وارث ہوگی بشرطیکہ
وہ مرجاوے درمیان ایک برس کے روز طلاق سے اوسی بیماری سے لیکن اگر ایک برس سے زیادہ زندہ
رہیگا تو وہ عورت وارث نہین ہوسکتی + ۲۴ درصورت ایسی طلاق کی جس سے پھر نکاح
جائز ہوسکے اگر شوہر مرجاوے درمیان عدۃ کے یا عورت مرجاوے درمیان اس عرصہ کے تو وہ
دونو مستحق ہین ورثیت مال ایک دوسرے کی + ۲۵ زوجہ بسبب متعہ کے مستحق نہین ہے
ورثہ کی + ۲۶ سوم جو وارث ہوتی ہے بسبب ولا کے وہ کبھی نہین وارث ہوسکتی جب تک کوئی
دعویدار بسبب رشتہ یا نکاح کے ہو + ۲۷ ولا ہے دو قسم کا وہ ولا جو کہ حاصل ہوتا ہے آزاد کرنے
سے جبکہ آزاد کرنیوالا بسبب آزاد کرنیکے حاصل کرتا ہے ایک حق ورثہ کا اور دوسرا منحصر ہے اوپر آپسکے معاملہ
کے یعنی جسصورتمین دو شخص آپسمین معاملہ کرتے ہین واسطے ایک دوسرے کے آپسمین وارث ہونیکے
۲۸ دعویدار پچھلی قسم کے خارج ہوتے ہین طرف سے دعویدارون پہلی قسم کے + ۲۹ قاعدہ اخراج
کا بموجب اس فرقہ کے یکسان ہے ساتھ قاعدہ سنیون کے مگر اتنا فرق ہے کہ تمیز نہین ہے رشتہ مردون
مین اسطرح جیسے بیٹی خارج کرتی ہے پوتیکو اور یا ماموں خارج کرتا ہے باپ کے چچا کو مگر بموجب سنیونکے
ایسی صورتمین بیٹی کو نصف ملتا ہے اور ماموں بالکل خارج ہوتا ہے باپ کے چچا کیطرف سے +
۳۰ اختلاف متابعت حاکم مانع نہین ہے ورثہ کا اور قتل خواہ واجبی ہو یا اتفاق سے نہیں
خارج کرتا ورثہ سے قتل جس سے ورثہ جاتا رہتا ہے لازم ہے کہ ہو عمدا اور ظلم سے + ۳۱
عدد حصونکا جسمین ضرور ہو تقسیم کرنا مال کا نہین زیادہ کیا جاسکتا اگر تمام وارثونکو پورا نہ پہونچے
ایسی صورتمین بموجب اندازہ کے کمی کیجاوے حصہ مین سے ایسے وارث کے جو کہ بموجب
خاص موقعون کے محروم کیا جاوے اپنے حصہ مقرری سے یا حصہ کسی اور وارث مین
سے جسمین کمی ہوسکے ـ مثلاً درصورت ہونے ایک شوہر ایک بیٹی اور والدین اس موقع پر
مال تقسیم کیا جاوے بارہ مین جنمین شوہر پاویگا ۳ یعنی ۴ اور والدین ۶ حصونمین سے دو دیے

۲۲ قاعدہ درصورت طلاق کے بیماری مین ۱۲
۲۳ قاعدہ درصورت طلاق بائن کے جس سے پھر نکاح جائز ہو ۱۲
۲۴ در باب متعہ ۱۲
۲۵ دعویدار ولا کے ۱۲
۲۶ دو قسمین ولا کی ۱۲
۲۷ دعویدار کون ہیں ۱۲
۲۸ قاعدہ اخراج ۱۲
۲۹ خارج کرنے کا سبب اختلاف مذہب
۳۰ قتل خارج کرتا ہے اور ذوی الفرض کا حصہ کم ۱۲
۳۱ تقسیم نسبت سے زیادہ ۱۲

ہم اور بیٹی آدہا لیکن بجای ٦ بیع نصفی جسکی وہ مستحق تھی یعنے نصفی جسکی وہ مستحق تھی
اوسکے لیے ٥ حصے رہتے ہین اسصورتمین بموجب مسلہ سنیون کے مال کو ١٣ حصہ ہوجاتے
تاکہ بیٹی کو ٤ حصے ملتے لیکن بموجب امیہ مسئلہ کی بیٹی تابع رہیگی ساتھ ٥ حصونکی جو باقی رہے اسصورت میں
یعنے سو فیصدی چونکہ وہ حصہ دار مقرری تھی تو اوسکا حصہ منسوب ہے کمی کا مثلاً اگر ایک بیٹا ہوتا تو
بیٹی مستحق نہین ہوتی کسی خاص حصہ کی اور حصہ دار غیر مقرری ہوجاتی اور شوہر اور والدین کسی صورت
محروم نہین ہوسکتے اپنے حصہ مقرری سے ٣٢ جس صورتمین مال زیادہ ہووے عدد وارثون کی
توجیب ہوتی ہے وارثونکو۔ شوہر مستحق ہے حصہ کا واپسی مین سے لیکن زوجہ نہین ماںبھی مستحق
نہین ہے حصہ واپسی کی درصورتیکہ بھائی ہووین اور جس صورت مین کوئی شخص دو چند حصہ رکھتا ہو
توجیب اس شخصکو بالکل ہوتی ہے ٣٣ بروقت تقسیم مال کے اگر بڑا بیٹا لائق ہو تو مستحق ہے اپنے
باپ کی تلوار کا اور قرآن اور پہننے کی پوشاک کا اور اوسکی انگشتری کا

## باب پچیسوا دربارہ بیع کے

١ مراد بیع سے بدلنا ایک مال کا دوسرے مال سے ساتھ آپس کے رضامندی اور خوشی کر ٢
معاملہ بیع کا ہوتا ہے ساتھ ایجاب و قبول کے یا بدل لینے کے بغیر تلفظ کے ٣ بیع چار قسم ہوتی ہے جو مشتمل ہے
اوپر مبادلہ مال کے عوض مین مال کے اور روپیہ کے عوض مین روپیہ کے اور روپیہ کی عوض مین مال کے اور مال کے عوض مین روپیہ کے
یہ اخیر قسم بیع کی نہایت عام ہے ٤ بیع یا تو نافذ یعنے مطلق یا موقوف یا فاسد یا باطل ہوتی
ہے ٥ بیع مطلق وہ ہے جو عمل مین آتی ہے فوراً اور کوئی روک اوسمین نہین ہوتی ٦ بیع موقوف
وہ ہے جو ملتوی رہتی ہے رضامندی پر مالک کی اور جس صورتمین وہ صغیر ہو تو اوپر رضامندی
اوسکے ولی کے اور آئین کی رو سے ممانعت نہین ہے اور کوئی شرط ضرور نہین ہے اوسکے تمام ہونے
مین مگر ایسی رضامندی ٧ فاسد بیع وہ ہے جو عمل مین آتی ہے اوپر قبضہ کے یعنے بعد قبضہ
کے ملک مین آجاتی ہے ٨ باطل بیع ہے جو اصلاً فائدہ نہین دیتی کبھی جیسے وہ چیزین جو شمار
مین ایک دوسرے کی یا ایک وثمن کی قیمت نہ رکھتی ہو بموجب آئین کے ٩ عوض ہوسکتا
ہے ہر ایک شے کا جسکی از روی آئین قیمت ہے بشرطیکہ بائع اور مشتری رضامند ہون اور
مال فروخت ہوسکتا ہے جس قیمت پر خرید ہوا ہو یا کم اوس سے یا زیادہ ١٠ یہ ضرور ہے کہ دو شخص

٣٢ واپسی ١٢

١ تعریف بیع
٢ کیونکر عمل مین آتی ہے ١٢
٣ چار قسم ١٢
٤ چار نام ١٢
٥ بیع مطلق ١٢
٦ بیع موقوف ١٢
٧ بیع فاسد ١٢
٨ بیع باطل ١٢
٩ درباب عوض کے ١٢
١٠ درباب طرفین ١٢

ہون ہر ایک ہی معاملہ بیع کے مین الا اس صورتمین کہ بیع کرنیوالا اور خریدار مقرر کرین ایک ہی
مختار بیغام لیجانیوالا یا جس صورتمین باپ یا ایک وصی باپ کا یا قاضی صغیرسن کیطرف سے
بیع کرے یا خریدے اپنے مال کو یا جس صورتمین ایک غلام خریدے آزادی باجازت اپنے آقا کے
۱۱ یہ کافی ہے کہ طرفین رکھتے ہون تمیز اس معاملہ کی جو وہ کرتے ہین اور ایک صغیر ساتہ رضامندی
اپنے ولی کے یا ایک دیوانہ درست ہوش حواس ہین ہو معاملہ کر سکتے ہین + ۱۲ بروقت مبادلہ
مال کے ساتہ مال کے یا مبادلہ روپیہ کے ساتہ روپیہ کے بشرطیکہ ادا کرنے آیندہ کے ناجائز ہے
لیکن بروقت مبادلہ کے ساتہ مال کے یا مال کے ساتہ روپیہ کے ایسی شرط جائز ہے + ۱۳
یہ ضرور ہے واسطے استحکام ہر ایک معاملہ کے کہ بیع شے مبیعہ اور عوض اوسکا اسطرح مقرر کیے جاوین
کہ آیندہ کو تنازع نہووے درباب مراد معاملہ کرنیوالون کے + ۱۴ یہ بہی ضرور ہے کہ شے
معاملہ کی بروقت کرنے معاملہ کے موجود ہووے اور قابل ہو سپرد کرنیکے خواہ فوراً یا بعد عرصہ مقررہ کے
۱۵ بروقت مبادلہ روپیہ کے عوض مین روپیہ کے یا مبادلہ مال کے عوض مین مال کے
اگر اجناس جو مقابل ہین ایک قسم کے ہون تو برابری درباب تعداد مال کے ضرور شرط ہے +
۱۶ ناروا ہے ایسی شرط جسمین طرفین سے ایک کو ناجائز فائدہ ہو واسطے کسی نا تحقیق خبر کے
جس سے آیندہ کو فساد ہو لیکن اس شرط کی تعمیل ہوجاوے یا نا تحقیق بات رفع کیجاوے تو معاملہ
جائز رہیگا + ۱۷ جائز ہے عقد کرنا درباب اختیار فسخ معاملہ بیع کی لیکن شرط تین دن سے زیادہ
نہووے + ۱۸ جس صورت مین ادا کرنا زر قیمت کا قرار پاوے آیندہ پر تو عرصہ مقرر ہوا اور ملتوی
نہین رہ سکتا ایسی بات پر وقت جسکے واقع ہونیکا مجہول ہو اگرچہ وہ ضرور واقع ہونیوالا ہو
مثلاً جائز نہین ہے ملتوی رکہنا ادای قیمت کا تا وقت چلنے ہوا کے یا برسنے مینہ کے اور یہی
جائز نہین ہے باوجودیکہ وقت اسقدر کم مجہول ہو کہ بمنزلہ وقت مقرری کے ہو مثلاً جائز نہین ہے
ملتوی رکہنا ادای قیمت کا تا وقت لونے یا کاٹنے کے + ۱۹ جائز نہین بیچنا مال کا مبادلہ
مین ایک قرض کے جو تیسرے شخص سے واجب الوصول باوجود اسبات کے اگرچہ بابت ایسے قرضہ
کے ہو جو خود بیچنے والے پر ہے + ۲۰ دوبارہ بیع اسباب منقولہ نہین عمل مین آسکتی خریدار
کیطرف سے جب تک کہ مال حقیقۃ مین اوسکے قبضہ مین نہ آگیا ہو + ۲۱ بیع عینی مراد ہے

ہر ایک معاملہ بیع مین +۲۲ جس صورتمین اسباب مبیعہ مختلف ہو خواہ بلحاظ اوسکی تعداد یا قسم
کی جیسا کہ تعریف بیان کیا تہا تو مشتری کو اختیار ہے پہیر جانیکا معاملہ سے +۲۳ بسبب بیع زمین کے
کہ کوئی چیز یعنی بدون ذکر کرنے حقوق اور منافع اور قلیل اور کثیر کے داخل ہوتی ہے بیع مین
جو چیز ملاتی گئی ہے زمین سے واسطے ہمیشگی کے اور جو کہ چند روز ہوتے وہ بیع نہین ہوتی ہے
مثلاً میوہ درخت کا تعلق رکہتا ہے بایع سے باوجود اسبات کی کہ درخت جو اوسمین نصب ہے
تعلق رکہتا ہے مشتری زمین سے +۲۴ جس صورتمین فسخ کیا معاملہ بیع شرط ہو گئی ہو خریدار کیطرف
سے اور مال مبیعہ کو کچہ آسیب پہونچا ہو یا تلف ہو گیا ہو اوسکے قبضہ مین تو وہ ذمہ دار ہے اوس
قیمت کا جسکے اوپر قرار پایا تہا لیکن جس صورتمین کہ شرط ہووے بایع کیطرف سے تو مشتری
ذمہ دار ہے صرف اصل قیمت مال کا +۲۵ لیکن شرط اختیار استرداد کی جاتی رہتی ہے بسبب
خریدار کے استعمال مین لانے اوس چیز کے بطور مالکانہ کی اسطرح کہ اوسمین کچہ فرق آجاوے
۲۶ جس صورتمین مشتری نے مال ندیکہا ہو یا نمونہ ندیکہا ہو جس حالتمین کہ نمونہ کفایت کرے
تو اوسکو اختیار ہے پہیر دینیکا معاملہ سے بشرطیکہ خریدار اوسکو بطریق مالک کی کام مین نہ لایا ہو
اگر بروقت دیکہنے مال کی وہ اوسکے بیان کے موافق نہووے اور باوجود اس بات کی بہی کہ
اختیار واپسی کا مقرر نہوا ہو +۲۷ لیکن اگرچہ بایع نے مال ندیکہا ہو تو اوسکو اختیار نہین ہے پہیر دینیکا معاملہ
اگر اختیار پہیر جانے کی شرط نکرلی ہو الا بیع مال کی عوض مین مال کی +۲۸ جس خریدار نے
اقرار کیا ہو لینے مال کا اسطرح سے کہ وہ کیسا ہی ہو تو اوسکو اختیار ہے پہیر دینے کا بایع کو بروقت
معلوم ہونے نقص کی جسکی اوسکو بروقت خریدنے کی خبر نہ تہی بشرطیکہ اوس اسباب مین خریدار
کی قبضہ مین کچہ اور زیادہ نقصان نہ آگیا ہو الا اوس صورتمین خریدار مستحق ہے صرف نقصان
عیب کا +۲۹ لیکن اگر خریدار نے بیع ڈالا ہو اپنی ناقص چیز کو کسی اور شخص کے ہاتہ تو
اوسکو نقصان عیب نہین مل سکتا پہلے بیچنے والے سے مگر اوس ہے بسبب زیادہ کرنی کسی اور چیز
کے اوپر جنس از بیع کی نہ خارج کیا ہو اپنے تئین واپس کرنے سے پہلے مالک کو +۳۰
جس صورتمین کہ اجناس بیچی جاوے اور امتحان پر ناقص معلوم ہو تو واپسی کل قیمت کی
طلب کیجا سکتی ہے بایع سے باوجود اسبات کی وہ خراب ہو گئی ہو آزمایش مین بشرطیکہ خریدار

حاصل کر سکے کوئی فائدہ اوس سے لیکن اگر خریدار لا سکتا ہو اس ناقص چیز کو فائدہ کے کام مین
تو صرف مستحق نقصان عیب کا بقدر ناممکن سکے ۔ ۳۱ اگر ایک شخص بیچے ایک جنس جسکو اوس نے
خریدا تھا اور وہ مجبور کیا جاوے پہیر لینے پر ایسی چیز کے اور واپس کرنے پر زر قیمت کو تو وہ مستحق
ہے ایسی بات کا نسبت بیچنے والے کے بشرطیکہ نقص ذاتی ہووے ۔ ۳۲ اگر ایک خریدار
بعد دریافت کرنے قصور کے جنس خریدی ہوئی ہین کام مین لاوے اوس جنس کو یا کوشش
کرے رفع کرنے مین اس قصور کے تو دعوی نہین ہو سکتا بائع پر کیونکہ وقوع ایسی بات کا
دلالت کرتا ہے اوسکی رضامندی پر در صورت جبار شرط نہونے خریدار کے ۔ ۳۳ عام قاعدہ
ہے کہ اگر اجناس فروختہ اس قسم کی ہون کہ وہ باسانی علیحدہ
علیحدہ تقسیم ہو سکین بغیر نقصان کے اور ٹکڑا انمین کا بعد اوسکے خریدار کو ناقص معلوم ہو یا مال غیر
تیسرے شخص کا تو خریدار کو اختیار نہین ہے رکھنے ایک ٹکڑیکا اور واپس کرنے دوسریکا اور
طلب کرنیکا بموجب اندازہ کے واپسی قیمت بابت واپس کیے ہوئے ٹکڑیکے ۔ اسصورت مین
اسے چاہیے یا تو رکھنا کل کا اور طلب کرنے نقصان عیب کا بقدر امکان کے یا وہ پہیر دے کل کو اور
طلب کرے کل واپسی قیمت کی لیکن جسصورت مین تمام ٹکڑے علیحدہ ہو سکتے ہین بغیر نقصان کے
تو برعکس اسکے عمل مین آتا ہے ۔ ۳۴ استعمال خرید و فروخت کا کسی طور پر ہو ممنوع ہے
بعد اذان جمعہ کے اگرچہ جواز ہے ۔

## باب چوتھا در باب شفعہ کے

۱ شفعہ کے معنی ہین اختیار حاصل کرنا قبضہ ایسی زمین کا جو بیچی گئی ہو بذریعہ ادا کرنے
برابر ہو بیسے کے جو کہ خریدار نے ادا کیا ہو ۔ ۲ حق شفعہ فائدہ دیتا ہے بلحاظ ایسے مال
کے جو بیع کیا گیا ہو یا جدا کیا گیا ہو اسطور پر کہ برابر بیع کی لیکن فائدہ نہین دیتا نسبت ایسے
مال کی جو بخشا گیا ہو یا از روی وصیت یا ورثہ کی پہونچا ہو مگر عوض مین کچھ لیکر نہ بخشا ہو جسکی
شرط ہو گئی ہو لیکن شفعہ کا دعوی نہین ہو سکتا جسصورت مین بخشنے والا لیوے عوض مین
کچھ بغیر کرنے شرط کے ۔ ۳ حق شفعہ واجب ہے بلحاظ ایسے مال کے جو خواہ تقسیم
ہو سکے یا نہ ہو سکے لیکن مراد نہین ہے مال منقولہ سے اور وہ نہین واجب ہے جبتک کہ

بیع نہو چکی ہو پہنچ والی کیطرف سے ؛ ۴ حق شفعہ کا دعوی ہو سکتا ہی سب لوگونکی طرف سے اور کچھ فرق نہیں
ہی بلحاظ اختلاف مذہب کے ؛ ۵ تمام مراتب جو تعلق رکھتے ہین خریدار سے اوسیطرح تعلق رکھتے ہین ایسی
خریدار سے جو کہ شفیع ہو ؛ ۶ اشخاص مفصلہ ذیل دعوی کر سکتے ہین شفعہ کا درجہ بدرجہ — اول شریک
ذات مال مبیعہ کا دوم شریک حقوق مبیعہ کا سوم ہمسایہ ؛ ۷ یہ ضرور ہے کہ وہ شخص جو دعوی کرے
اس حق کا تو وہ ظاہر کرنے لئے ارادہ خرید کو فوراً بروقت جبکہ سنے
بیع کو اور اوسکو لازم ہی کہ بلا تاخیر اظہار کرے خریدار کیا سامنے گواہون کے اور دعوی روبرو بایع یا خریدار
کی یا اوس مکان مین جو بکتا ہی ؛ ۸ جبکہ شرائط مرقومہ بالا تمام ہو جاوین دعویدار شفعہ کو اختیار ہی
کسی وقت پیش کرے اپنے دعوی کو عدالت مین ؛ ۹ پہلا خریدار حق رکھتا ہی قبضہ مین رکھنے
مال کا جب تک کہ وہ پاوے زر خرید کا دعویدار حق شفعہ سے اور اسیطرح بایع بھی قبضہ رکھہ سکتا ہی
اگر اوسنے سپرد کیا ہو خریدار کو ؛ ۱۰ جس صورتمین کہ ایک درمیانی خریدار نے تعمیر کچھ کی ہو
کی تو دعویدار شفعہ کو لازم ہے یا تو ادا کرنا قیمت کا یا دور کروا دے اس تعمیر کو — اور جس
صورتمین مبیعہ مذکورہ مین نقصان آگیا ہو ہاتھ سے درمیانی خریدار کے تو دعویدار طلب کر سکتا ہی
کمی قیمت کی اندازہ کی لیکن جس صورتمین نقصان واقع ہوا ہو بغیر اختیار خریدار درمیان کے
لازم ہی کہ دعویدار شفعہ بالکل قیمت ادا کرے یا دست بردار ہو دعوی سے ؛ ۱۱ لیکن جس صورتمین
دعویدار شفعہ نے قبضہ حاصل کر کے کچھ تعمیر کے ہو ملکیت مین تو وہ مستحق نہین ہی قیمت بنا کا
اگر بعدہ دریافت ہو کہ ملکیت کسی تیسرے شخص کے ہی اس صورتمین وہ وصول کریگا قیمت
بایع سے یا خریدار درمیانی سے اگر اوسکو قبضہ مل گیا ہو گا اور اوسکو اختیار ہی ڈہا لینے اپنی تعمیر کا
۱۲ جس صورتمین تنازع واقع ہو درمیان دعویدار شفعہ اور خریدار کے درباب قیمت ادا کی
ہوتی کے اور کوئی انمین سے گواہ نرکہتا ہو تو اظہار خریدار کا از روی حلف کے معتبر ہوگا لیکن
جس صورتمین دونون طرفون کے گواہ ہین تو گواہون دعویدار شفعہ کو ترجیح ہوگی ؛ ۱۳ از روے
شرع کے اکثر باتین جنکے سبب سے حق شفعہ کا جاتا رہتا ہے مثلاً جس صورتمین کسیکو
خوف ہو کہ اوسکا ہمسایہ دعوے کریگا شفعہ کا تو وہ بیچ سکتا ہی تمام اپنی ملکیت بجز اوسکے
جو کہ ملحق ہی مکان ہمسایہ سے اور جس صورتمین اوسے اندیشہ ہو کہ شریک دعوے کریگا تو

۶ کون دعوی کر سکتا ہے شفعہ کا ۱۲
۷ ضروری اظہار ۱۲
۸ دعوے کب قابل رجوع کے ہے ۱۲
۹ حقوق پہلے خریدار کے ۱۲
۱۰ حقوق جہان کہ مال میں تبدیلی پائی گئی ہی فیصلہ بین پہلے خریدار کے ۱۲
۱۱ قواعد جہان کہ مال میں ترقی پائی گئی ہی دعویدار شفعہ کے ۱۲
جہان کہ تنازع ہی درباب ادای قیمت کے ۱۲
۱۳ کیونکر بچ سکتے ہین جس سے دعوی شفعہ کا دور ہو جاتا ۱۲

وہ اول معاملہ کم سکتا ہے ساتھ خریدار کے واسطے زیادہ فرضی قیمت کے اور بعدہ بدل سکتا ہے
اوس قیمت کو ساتھ کسی چیز کم قیمت کے — جس صورت مین دعویدار شفعہ کھڑا ہو تو اوسکو چاہیے
کہ ادا کرے قیمت جس پر پہلے معاملہ ہوا تھا بغیر لحاظ پچھلے معاملے کے +

## باب پانچوان درباب ہبہ کے

۱ ہبہ سے مراد ہے دینا ایک شے کا بغیر عوض کے + ۲ قبول کرنا اور قبضہ مین لینا موہوب لہ
کا اوسیقدر ضرور ہے جیسا کہ دست بردار ہونا واہب کا — لیکن یہ اصل ہے ہبہ مین قبول
کرنا بطور واہی + ۳ ہبہ درست نہین ہے جبکہ وہ موقوف ہو کسی امر مجہول پر اور ہبہ نہین کیا جا
سکتا مقید وقت آیندہ کے + ۴ ضرور ہے کہ ہبہ کے ساتھ قبضہ بھی دیا جاوے اور قبضہ لیا جاوے
فوراً یا بعد ہووے تو لازم ہے کہ بموجب اجازت واہب کے + ۵ ہبہ نہین ہو سکتا ایسی شے کا
جو آیندہ کو پیدا ہوگی باوجود اسبات کے بھی کہ چیزون مین سے شے مذکور پیدا ہونے
والی ہو قبضہ مین موہوب لہ کے — شے ہبہ کی لازم ہے کہ وجود مین ہو وقت
ہبہ کے + ۶ ہبہ ایسی شے کا جو کہ غیر منقسم ہو اور شامل ہو ساتھ اور شے کی جو وقت ہبہ
کی تغیر بھی ہو سکتی ہو نا درست ہے اگر وہ علیحدہ کیا گیا ہو پیش از سپردگی کیونکہ سپردگی شے موہوب
کی نہین ہو سکتی بغیر متمیز ہونے کسی اور شے سے جو ہبہ مین داخل نہین ہے + ۷ جس
صورت مین ہبہ کیا جاوے دو یا زیادہ شخصون کو تو حصہ ہر ایک کا بانٹا چاہیے خواہ بروقت
کرنے ہبہ کے خواہ بروقت سپردگی کے + ۸ ہبہ کی مراد نہین نکلتی مگر لازم ہے کہ واضح ہو اور
اوسمین کسیطرح کا شک نہو اور ارادہ واہب کا ثابت ہو بسبب اوسکے بالکل دست بردار
ہونیکے شے موہوب سے اسطرح سے کہ شے موہوب کو اوسکی ملک سے کچھ اتصال نہ رہے
اور ہبہ باطل ہے جبکہ واہب کسیطرح سے کہ شے موہوب کو کام مین لاوے بطریق مالک کے
۹ جسصورت مین کوئی عورت دیوے ایک گھر اپنے شوہر کو یا باپ دیوے اپنے صغیر بیٹے کو تو
ایسی باتین قاعدہ بالا مین داخل نہین ہین یعنے سپردگی قبضہ شرط نہین ہے + ۱۰ بموجب قاعدہ
بالا کے سپرد کرنا اور قبضہ لینا ضرور نہین ہے جبکہ ہبہ ایسے شخص کے نام کیا جاوے جو کہ
امین اور قابض ہے شے موہوب کا اور اس صورت مین بھی ضرور نہین ہے کہ صغیر بیٹا

قبضہ لینا ولی کا صغیر کی طرف سے کافی ہے ✤ ۱۱ ہبہ مرض موت کا خیال کیا جاتا ہے بطریق وصیت کے
اور جائز نہیں ہے زیادہ ثلث مال سے اسی سبب سے کوئی شخص نہیں ہبہ کر سکتا کسی چیز کا اپنے
مال سے بنام اپنے وارثوں کے وقت موت کے کیونکہ جائز نہیں کہ ایک وارث لیوے وصیت نامہ سے بے
رضامندی باقی وارثوں کے ✤ ۱۲ واہب کو اختیار ہے واپس کر لینے کا ہبہ کے مگر بیچ
مقدمات مفصلہ ذیل کے ✤ ۱۳ ہبہ نہیں واپس لیا جا سکتا جس صورت میں موہوب لہ قرابتدار
محرم ہو یا جس صورت میں کوئی چیز عوض میں لی گئی ہو یا جس صورت میں شے ہبہ پر کوئی چیز زیادہ
ہو گئی ہو لنشرط ملجانی کے یا جس صورت میں کہ شے موہوب نکلجاوے ملک موہوب لہ کے
۱۴ علاوہ متعارف قسموں ہبہ کے بموجب آئین کے دو قسم کی ہبہ ہوتی ہین جو زیادہ تر
مشابہت رکھتے ہین مبادلہ یا بیع سے وہ کہلاتے ہین ہبہ بالعوض یعنی ہبہ عوض میں اور ہبہ
بشرط العوض یعنے ہبہ اوپر اقرار عوض کے ✤ ۱۵ ہبہ بالعوض مشابہت رکھتی ہے بیع کے
تمام لحاظوں میں اور وہی شرطین تعلق رکھتی ہین اور آپسکا قبضہ لینا تمام صورتوں میں ضرور نہیں
۱۶ ہبہ بشرط العوض مشابہت رکھتا ہے ہبہ سے جبتک کہ وہ شے عوض جسکا ہبہ
کیا گیا حاصل نہو اور قبضہ واہب اور موہوب لہ کا اسی سبب سے ضروری شرط ہے

## باب چھٹا بیچ مسائل وصیت کے

۱ کچھ ترجیح نہیں ہے لکھی ہوئی وصیت نامہ کو اوپر زبانی کی وصیت کی اور یہ دونو برابر حکم
رکھتے ہین خواہ جنس وصیت کی غیر منقولہ ہو یا منقولہ ہو ✤ ۲ وصیت نہیں ہو سکتی زیادہ
ثلث مال سے وصیت کنندہ کے بغیر رضامندی وارثوں کے ✤ ۳ وصیت جائز نہیں ہے واسطے
ایک وارث کے بے رضامندی باقیوں کے ✤ ۴ درمیان اس مال کے جو ورثہ کا ہوا اور
اوسکے جو وصیت نامہ میں ہو یہ فرق ہے کہ اول ہو جاتا ہے مال وارثوں کا صرف از روی آئین
کے اور دوسرا نہین ہو جاتا مال موصی لہ کا جب تک کہ اوسکی رضامندی نہ حاصل ہو گئی
ہو صراحتہً یا دلالتہً ✤ ۵ دینا جنس وصیت کا عمل میں آتا ہے ثلث مال تک سے پہلے ادا کرنے
دعوی وارثوں کے ✤ ۶ تمام قرض جو وصیت کرنیوالے پر واجب ہے کہ ادا کیا جاوے بیشتر
دعوی وصیت نامہ کے ✤ ۷ ذمہ دار ہونا قرضہ کا کسی وارث کے بروقت موت کے

مشابہت رکھتا ہے وصیت سے یہان تک کہ زیادہ نہو ثلث مال سے + ۸ یہ ضرور نہین
ہے کہ شے وصیت کی وجود مین ہو وقت تحریر وصیت نامہ کے اوسکے جائز ہونے کے
لیے یہی کافی ہے کہ اوسکا وجود ہو بروقت موت وصیت کنندہ کے + ۹ وصیت نامہ
مین نہین نقص آتا گو اوسمین زیادہ وصیت سے مراتب درج ہون لیکن تعمیل وہین تک
ہوگی جہان تک کہ موافق آئین سکے ہے + ۱۰ جو شخص وارث نہو بروقت نوشت وصیت
نامہ کے لیکن وارث ہوجاوے پیش از موت وصیت کنندہ کے تو مال وصیت اوسکو
نہین پہونچ سکتا لیکن جو شخص وارث ہو بروقت نوشت کے اور خارج ہوجاوے پیشتر از
موت وصیت کنندہ کی تو وہ لے سکتا ہے شے مندرجہ وصیت نامہ کو + ۱۱ اگر کوئی
شخص بطریق وصیت کے دیوے ایک چیز کسی شخص کو اور بعدہ اوسی جنس کی اور
کسی کے حق مین وصیت کرے تو پہلی وصیت باطل ہے اور اسیطرح سے باطل ہوگا اگر
فروخت کریگا یا دیگا وصیت نامہ کو کسی اور شخص کو یا وجودیکہ وہ اوسکے قبضہ مین آگئی ہو
پیشتر از اوسکی موت کے کیونکہ عمل مین لانا اسبات کا باطل کرتا ہے اپنی وصیت کو + ۱۲
جس صورت مین ایک وصیت کنندہ دیوے کئی شخصونکو سوا نسبت اسکے کہ جو دے
سکتا ہے بموجب آئین کے اور وارث قائم نرکھین اوسکی وصیت کو تو موافق اندازہ کے
کمی عمل مین آوے تمام وصیت نامون مین + ۱۳ جس صورت مین ایک وصیت نامہ کیا
جاوے ایک شخص کے نام اور بعدہ ایک زیادہ وصیت کیجاوے اوسی شخص کے
نام تو بڑا وصیت نامہ جائز ہے لیکن جس صورت مین زیادہ وصیت کی ہو پیشتر چھوٹے
وصیت نامہ کے تو چھوٹا وصیت نامہ جائز ہوگا + ۱۴ اگر وصیت نامہ ہو بیچ حق دو شخصونکے
شاملات مین اور اونمین کا مر جاوے پیش از لینے شے وصیت کی تو کل پہونچتا ہے
زندہ کو لیکن اگر ہر ایک کے واسطے نصف لکھا گیا تھا تو زندہ کو صرف نصف ملیگا اور باقی
نصف پہونچتا ہے وارثونکو اور اوسیطرح سے عمل مین آویگا درصورت ہونے ایک وارث
اور ایک غیر کے جنکے حق مین شامل وصیت ہے + ۱۵ جس صورت مین کوئی وصی نہ
مقرر کیا گیا ہو تو باپ اور دادا ہو سکتے ہین بطریق وصی کے درصورت نہونے اوسکے

کے وصی کام کرسکتے ہین او سکے + ۱۶ مسلمان کو لازم نہین ہے مقرر کرنا ایک غیر مذہب شخص کا بطریق وصی کے اور ایسا عہدہ باطل ہوجا سکتا ہے حاکم کی طرف سے + ۱۷ جبکہ وصیون نے ایک دفعہ قبول کرلیا ہے سامنے موصی کے تو بعدہ انکار نہین کرسکتے عہدہ سے + ۱۸ جس صورت مین دو وصی ہووین تو ایک کو اختیار نہین ہے علیحدہ کام کرنیکا الا درصورت ضرورت کے اور اوسصورتمین کہ فائدہ نسبت مال کے بیشک واقع ہووے

## باب ساتوان درباب نکاح کے

۱ نکاح سے مراد ہے ایک عقد جو کہ بنظر حلال کرنے اولاد کے ہوتا ہے + ۲ ایجاب وقبول ضرور ہین عقد نکاح مین + ۳ شرطین عقل اور بلوغ اور آزادی دونون کی درصورت نہونے پہلی شرط کے عقد باطل ہے اسواسطے نکاح نہین ہوسکتا طرف سے ایک معصوم کے جو عاقل نہین اور نہ ایک دیوانہ کیطرف سے — درصورت نہونے دو آخر کی شرطون کے عقد قابل باطل ہونیکے ہے اسواسطے کہ صداقت ایسے نکاح جو کہ عمل مین آیا ہو طرف سے عاقل خردسالون کی یا غلامون کی منحصر رضامندی پر اون کے ولیون کی اور آقا کی ہے — یہ بھی ایک شرط ہے کہ کوئی بموجب آئین کے ہرج نہو نسبت عورت کے اور ہر ایک جانب جانے قبولیت ایک دوسرے کی اور گواہون عقد کی اور ایجاب قبول عمل مین آوے اوسیوقت اور ایک جگہہ + ۴ صرف چار شرطین ہین جائز ہونے گواہون کے عقد نکاح مین یعنی آزادی عقل بلوغ اور اسلام + ۵ اگر گواہ نکاح کے بدچلن اور رشتہ دار ہون تو کچھ قباحت نہین واقع ہوتی اونکی گواہی مین برعکس اور معاملات کے + ۶ ایجاب ہوسکتا ہے بذریعہ پیغام یا خط کے بشرطیکہ گواہ رسید ہو پہنچنے پیغام یا خط کے اور اقبال شخص مکتوب الیہ کے ہووین — اور نکاح جائز ہوتا ہے اس صورت مین + ۷ حاصل عقد نکاح سے ہے جائز کرنا خوشی طرفین کا اور رکہنا زوجہ کا بیچ اختیار شوہر کے اور بخشنا عورت پر ایک حق مہر اور پرورش اور گہر کا اور پیدا کرنا طرفین کے خاندان حق وراثت اور رشتہ جسمین نکاح نہو سکے اور لازم کرنا برابر یعنی تمام بیبیون مین طرف سے شوہر کے اور تابعداری طرف سے بی بی کے

۱۶ وصی مسلمان
۱۷ استعفا نہین ہوسکتا
۱۸ قاعدہ جبکہ دو وصی ہون
۱ تعریف نکاح
۲ ضروری باتین
۳ شرائط
۴ جائز ہونا گواہون کا
۵ خاص قواعد درباب گواہون
۶ ایجاب ہوسکتا ہے بذریعہ پیغام یا خط
۷ جائز ہونا عقد کا

اور تفویض کرنا اختیار کا شوہر کو در صورت نافرمانبرداری کے ۸ آزاد آدمی چار بیبیان کر سکتا ہے لیکن غلام
صرف دو ۹ ایک شخص نکاح نہین کر سکتا اپنی ماں یا دادی یا خوشدامن یا سوتیلی ماں یا بہن یا بھتیجی یا بھانجی یا پھوپھی
یا سوتیلی دادی یا بیٹی یا پوتی یا بہو یا پوتے کی زوجہ یا سوتیلی بیٹی یا دودھ بہن یا بھانجی یا
خالہ یا دائی سے ۱۰ یہ بھی جائز نہین کہ کوئی نکاح کرے ایک ہی زمانہ مین دو عورتون
سے جو آپسمین ایسا رشتہ رکھتی ہون کہ اگر اونمین ایک مرد ہوتا تو انکا نکاح آپسمین نادرست
ہوتا ۱۱ نکاح درست نہین ہے ساتھ ایک شخص کے جو غلام ہے نکاح کرنیوالیکا
لیکن آزاد کا ساتھ ایسے غلام کے جو اوس کا مال نہو برضامندی آقا اس غلام کے
جائز ہے بشرطیکہ اوسنے کسی اور آزاد عورت سے نکاح نکر لیا ہو ۱۲ عورتین علیسائی
یہودی اور صاحب کتاب نکاح کیجا سکتی ہین مسلمانون سے ۱۳ نکاح فرض کیا
جا سکتا ہے بغیر گواہی گواہون کے اگر یہ ثابت ہے کہ مرد و زن مدت سے پاس رہے
ہین لیکن گواہونکا ایسی ہی ہونا ضرور ہے تمام معاملون نکاح مین ۱۴ جو عورت عمر بلوغ
کو پہونچ گئی ہو تو وہ نکاح کر سکتی ہے جس شخص سے کہ وہ چاہے اور اوسکے ولی کو اختیار
نہین ہے مداخلت کا اگر وہ ہم کفو ہو ۱۵ اگر نہو تو اختیار ہے مسترد کروانیکا ۱۶ جس
صورتمین عورت نے عمر بلوغ نہ حاصل کی ہو تو بموجب آئین کے وہ اپنا نکاح نہین کر سکتی
بغیر رضامندی اپنے ولیون کے اور جواز نکاح بالکل منحصر ہے اونکی رضامندی پر ۱۷
لیکن دونون صورتونمین مذکورہ بالا کے لازم ہے کہ ولی مداخلت کرین قبل ہونے اولاد
کے ۱۸ معاملہ نکاح کا جو عمل مین آیا ہو طرف سے باپ یا دادا کے بیچ حق ایک صغیر
سن کے تو وہ جائز ہے اور صغیر سن کو اختیار نہین ہے اوسکے مسترد کرنیکا بر وقت حصول
سن تمیز کے لیکن اگرچہ یہ معاملہ ہو طرف سے کسی اور ولی کے تو صغیر سن مسترد کر سکتا
ہے بر وقت آنے عقل کے بشرطیکہ اتنا عرصہ نگذر گیا ہو جو اطلاق رکھتا ہو رضامندی
پر ۱۹ جس صورت مین باپ کیطرف کا ولی نہو تو انکی طرف کو رشتہ دار صغیر سن مسترد
کر سکتے ہین اور در صورت نہونے انکیطرف کے ولی کے حاکم اونکی عوض مین ہو سکتا
ہے ۲۰ ایک ضروری شرط ہے معاملہ نکاح مین ہونا مہر کا زیادہ سے زیادہ جسکا

غیر مقرر ہے لیکن کم سے کم دس درم ہین اور وہ واجب ہو جاتا ہے بروقت دخول یا خلوت صحیحہ کے یا اوپر موت ایک کے طرفین سے یا طلاق کے اگرچہ واسطے ادا کرنے ایک جزو اوسکے آیندہ کے واسطے اقرار کیا جاتا ہے ✦ ۲۱ جس صورت مین تعداد مہر کی نہین مقرر ہو تو عورت مستحق ہے مہر مثل کی یعنی اوس پیہ کی جو ہو وہی نرخ اس مہر سے جو دیا گیا ہو اوسکے باپ کے خاندان والیون کو ✦ ۲۲ جس صورت مین یہ ظاہر ہوا کہ آیا ادا کرنا مہر کا فوراً ہو گا یا آیندہ کو تو یہ خیال کیا جاوے کہ کل واجب ہے بروقت طلب کے ✦ ۲۳ یہ قاعدہ ہے کہ جو کچھ ممانعت ہے بسبب رشتہ داری کے اوسیقدر ہے بسبب دودہ پلانیکے لیکن جہان تک کہ نکاح سے تعلق ہے ایک یا دو مقدمے مستثنا ہین اس قاعدہ سے مثلاً ایک شخص نکاح کر سکتا ہے اپنی بہن کی دائی سے یا اپنی دودہ بہن کی ما سے یا دودہ بھائی کی بہن سے یا دائی کی بہن سے ✦ ۲۴ شوہر طلاق دے سکتا ہے اپنی زوجہ کو بغیر کسی بداطواری کے اوسکی نسبت یا بیان بغیر کرنے کسی باعث کے لیکن طلاق بموجب نہایت ناپسندیدہ مسئلہ کے اگر نا ممکن التبدیل یعنی ضروری ہو جاوے تو لازم ہے کہ طلاق دیجاوے ۳ دفعہ اور ہر ایک مین عرصہ ایک مہینے کا ہووے اور اس عرصہ مین وہ پھر قبول کر سکتا ہے صراحۃً یا دلالۃً پیشتر تیسرے دفعہ کے ۔ ۲۵ شوہر نہین دوبارہ صحبت کر سکتا ہے اپنی زوجہ سے جسکو اوسنے تین دفعہ طلاق دیدی ہو تاوقتیکہ اوس عورت نے نکاح نہ کر لیا ہو ساتہ اور شخص کے اور علیحدہ ہو گئی ہووے اوس سے خواہ بسبب موت شوہر کے یا طلاق کے لیکن یہ بات ضرور نہین ہے دوبارہ نکاح کے لیے اگر وہ علیحدہ ہو گئی ہو صرف ایک یا دو طلاق سے ۲۶ اگر شوہر طلاق دیوے مرنیکے وقت اپنی جورو کو تو وہ اسپر بھی مستحق ہے ارث کی اگر وہ شخص مر جاوے پیشتر عدت کے یعنی جس عرصہ مین اوسپر فرض ہے کہ وہ دوسرا نکاح نکرے ✦ ۲۷ بہت کنارہ کشی کی قسم جو کہ شوہر نے عورت سے کی ہو اور اوسپر چہار مہینے منقضی ہو جاوین تو وہ ایسی طلاق ہو جاتی ہے کہ پھر جائز نہین ہو سکتی بغیر نکاح کے اس سے صحبت ✦ ۲۸ ایک زوجہ کو اختیار ہے ساتہ اپنے شوہر کی رضامندی کے اگر وہ خرید لے اپنے نفس کو بخلع یعنی طلاق اپنے شوہر سے لے مال پر ✦ ۲۹ ایک

۲۱ جس صورت مین تعداد نہ مقرر ہو جبکہ برابر ہون عمر مین اور جمال مین اور شہرت مین اور رتبہ مین اور عقل مین اور دین مین اور بکارت مین ۲۲ ادا فوراً یا آیندہ کو ۲۳ ممانعت در باب دودہ پلانیکے اور رشتہ کے ۲۴ قواعد طلاق ۲۶ در باب طلاق کے بروقت موت کے ۲۷ کس بات سے طلاق ہو جاتی ہے ۲۸ در باب خرید نفس طلاق کے ۲۹ اور طلاق

طلاق علیحدگی کا ہی کہ مرد قسم کہا کر کہے کہ اوسکی بی بی خراب ہی اور گواہ نہوں اور اسطرح اگر وہ نکار کرے والا وہ ہووے اولاد سے جسکی وہ حاملہ ہے اور وہ اولاد مجہول النسب ہووے گی + ۲۹ اگر عورت ثابت کرے کہ اوسکا شوہر نامرد ہی تو یہ بھی وجہ ہی علیحدہ ہو جانیکی + ۳۱ جو لڑکا پیدا ہو درمیان دو برس کے بعد موت شوہر کی یا طلاق کی تو وہ بھی ایسا ہی خیال کیا جاویگا + ۳۲ پہلی اولاد ایک شخص کی لونڈی سے خیال کی جاویگی اوسکی اولاد بشرطیکہ وہ مرد دعویٰ کرے ولدیت کا اور نہیں تو نہیں لیکن اگر یہ امر ثابت ہو کہ اوسنے ایک لڑکے کو اپنا بیٹا کہہ لیا ہو اور اوسی عورت کی اوس مرد سے ایک اولاد ہو تو بدر ہو گا اوسکا لڑکی کی نسبت ثابت ہی بغیر کسی دعوے کے + ۳۳ اگر ایک مرد اقرار کرے اور کہے کسیکو کہ یہ میرا بیٹا ہے اور ظاہرا اوسکی ایسی بات نہو جس سے کہ اوسکا باپ ہونا ممکن معلوم ہوتا ہو اور وہ شخص و اوسکی تصدیق کرے تو باپ ہونا اوسکا ثابت ہو جاویگا

## باب آٹھواں درباب ولیوں اور صغیروں کے

۱ تمام شخص خواہ مرد ہوں خواہ عورت تصور کیے جاتی ہیں صغیر پندرہ برس کی عمر تک بشرطیکہ علامت بلوغ کی نہ ظاہر ہوا اس سے پہلے ۲ لفظ صغیر سے مراد ہی تمام وہ شخص جو کہ عمر بلوغ کو نہ پہونچے ہوں لیکن صبی مراد ہی اونسے جو کہ طفل ہوں اور لفظ مراہق مراد ہے اون شخصوں سے جنہوں عمر بلوغ کے حاصل کر لی ہی ۳ صغیروں کو مختلف حق نہیں ہی بیچ مختلف درجوں انکی صغیری کی برعکس انگریزی قانون کی + ۴ ولی ہیں یا تو حقیقی یعنی باپ اور یا اونکی وصی + ۵ یہ قریب اور بعید کے بھی ہیں پہلی قسم کی ہیں باپ اور دادا اور اونکی وصی اور وصی وصیوں کی دوسری قسم کی ہیں باپ کیطرف دور کی رشتہ دار اور اونکا ولی ہونا شامل ہی صرف اون باتوں جو کہ تعلق رکھتی ہیں تربیت اور نکاح نابالغ کو سے + ۶ اون قسم کے ولی اختیار رکھتے ہیں صغیر کی مال پر ایسی بابتوں کی لیے جو مفید مطلب ہوں واسطے اوس صغیر کی اور درصورت نہونے انکی یہ اختیار نہیں دوسرے ولیوں کو بلکہ حاکم کو ہی + ۷ ماں کی طرف کی رشتہ دار ہیں کم سے کم درجہ کی ولی کیونکہ اونکا حق ولی ہونیکا واسطے ترتیب اور نکاح کی جائز ہی صرف اس صورت میں کہ کوئی باپ کی طرف کا رشتہ دار نہو اور نہ ماں ہو + ۸ ماں اختیار رکھتی ہے درصورت بیوہ رہنے کی قبضہ بیٹوں کا جبتک کہ وہ سات برس کی عمر کی نہوں اور اونکی بیٹیوں کا ہی جبتک کہ وہ حاصل کریں

۲۹ اگر عورت ثابت کرے
۳۰ در باب مرد کے جو
۳۱ در باب قاعدہ دو برس
ولدیت کے
متعلق ولدیت لڑکے
۳۲ در باب
لونڈی کی
اولاد کے
۳۳ در باب دعوی
ولدیت کے
قاعدہ
۱ صغیر
۲ صبی
مراہق
۳ در باب
صغیروں کے
۴ در باب ولیوں کے
۵ اقسام
۶ اختیار ولیوں کا
۷ در باب
ولی ماں کی طرف
۸ در باب ماں کے

بلوغ کی + ۹ ماں کا حق جاتا رہتا ہی بسبب نکاح کرنے ایک بیگانہ سی لیکن یہ حق حاصل ہوتا ہی
اگر وہ بیوہ ہو جاوی + ۱۰ باپ کیطرف کو رشتہ دار مستحق ہین اسواسطے ترتیب وار نکاح باندازہ
قریب ہونے رشتہ کے مال صغیر پر + ۱۱ قرض جو ہو گیا ہو ولی پر بسبب پرورش یا تربیت
کے واسطے صغیر کے تو لازم ہے کہ ادا کیا جاوے اوسکی طرف سے بروقت ذی ہوش ہونیکے
۱۲ صغیر کو اختیار نہین ہے برضامندی اپنے ولی کے نکاح کرنیکا یا طلاق دینے کا یا آزاد کرنیکا غلام
کے یا دین لین قرض کا یا کسی اور معاملہ کا جسمین ظاہرا اوسکا فائدہ نہو + ۱۳ لیکن وہ دے سکتا ہے
ایک ہبہ یا کر سکتا ہے کوئی اور بات جو کہ ظاہرا اوسکے فائدہ کی ہو + ۱۴ وصی کو اختیار نہین ہے بیچنے
مال غیر منقولہ مملوکہ صغیر کا الا سات صورتون مین اول جس صورتمین کہ وہ حاصل کرے دو چند قیمت
دوسرے جس حالتمین کہ صغیر کے پاس اور کچھ مال نہو اور بیع ضرور ہو واسطے اوسکے پرورش کے
تیسرے جس صورتمین کہ مالک متوفی قرضدار رہا ہو جو قرض نہ ادا کیا جا سکتا ہو مگر بسبب بیع
ایسے مال کے چوتھے جس صورتمین کہ بعضے مراتب مندرج ہون وصیت نامہ مین جسکی
تعمیل نہو سکتی ہو بغیر ایسی بیع کے پانچوین جس صورتمین کہ پیداواری مال غیر منقولہ کے
غیر کافی ہو واسطے ادا کرنے اوسکے اخراجات کے چھٹے جس صورتمین کہ مال کی نسبت
خوف ہو کہ ضائع ہو جاویگا ساتوین جس صورتمین کہ وہ ناحق کسی نے لیلیا ہو اور ولی کو
خوف ہو کہ وہ کسی وجہ سے واپس نہین آویگا + ۱۵ ہر ایک معاملہ جو کہ قریب کا ولی کرے صغیر
کیطرف سے یا واسطے اوسکے فائدہ کے اور ہر ایک معاملہ جو کہ صغیر کرے ساتھ صلاح اور
اجازت اپنے نزدیک کے ولی کی درباب اپنے مال منقولہ کے تو وہ جائز ہے بشرطیکہ کوئی
شبہہ فریب کا اوسمین نہو + ۱۶ صغیر جواب وہ ہو سکتے ہین عدالت مین واسطے عمداً
نقصان یا آسیب پہنچانے کے جو انسے +

## باب نوان درباب غلامی کے

صرف دو قسم کے شخص ہین جو مانے گئے ہین غلام بطریق آئین محمدی کے اول کافر
قیدی ہو جاتے ہین لڑائی مین دوسرے اونکی اولاد اس قسم کے شخص رشتہ مین آنے
معاملہ اونکی نسبت ہر وجہ پر ہوتا ہے مانند اور مال کے + ۲ مطلق غلامی تقسیم

۹ قاضی ولی
۱۱ درباب قرض ولی
۱۲ صغیر کا اختیار
۱۳ اختیار
۱۴ درباب مال غیر منقولہ صغیر
۱۵ درباب مال منقولہ
۱۶ ذمہ داری
۱ اقسام غلامی
۲ مطلق غلامی

کی گئی ہی درمیان دو قسمون کی اور وہ ہو سکتی مطلق یا مشروط + ۲ مشروط غلام ہین تین قسم
کی مکاتب مدبر اور ام ولد + ۳ مکاتب وہ غلام ہین درمیان جسکے اور اوسکے آقا کی معاملہ
ہو گیا ہو واسطے اوسکے آزادگی اوپر شرط اوسکے ادا کرنے کچھ روپیہ کے خواہ فوراً یا بعض اوقات آئندہ کو
یا بموجب قسطون کے + ۵ اگر وہ پورا کرے شرط کو تو وہ آزاد ہو جاویگا اور اگر ادا نکر سکے
تو وہ پہر مطلق حالت غلامی مین ہو جاویگا۔ مکاتب اپنے آقا کے قبضہ مین نہین رہتا
لیکن اوسکا مال ہے مگر وہ بیع نہین ہو سکتا نہ ہبہ ہو سکتا ہے نہ گرو نہ کرایہ دیا جا سکتا ہے +
۶ مدبر وہ غلام ہی جسے اوسکے آقا نے اقرار کیا ہے آزادیکا اقرار ہو سکتا ہے ایسا قطعی یا ساتہ
حد کی یعنی آزادی غلام کی منحصر ہو سکتی ہی موت پر اوسکی آقا کی جب کبھی وہ واقع ہو یا منحصر
ہو سکتا ہی اوپر شرط موت کی درمیان عرصہ مقرری کی + ۷ اس قسم کا غلام بیع یا بخشش نہین
ہو سکتا لیکن محنت اوسسے لیجا سکتی ہی اور وہ کرایہ کو بہیجا جا سکتا ہی اور در صورت ہونی اسکی کے
عورت اوسکا نکاح پڑہوا دیا جا سکتا ہی جس صورتمین اسکی آقا کا قطعی اقرار ہو تو غلام آزاد
ہو جاتا ہی پیشتر از وقت مقررہ کی اگر اوسکا آقا پیشتر از وقت مقررہ کے مرجاوے + ۸ عام آئین
درباب وصیت اور قرض کی جاری ہو سکتا ہی نسبت ایسے غلامونکی کیونکہ وہ خیال کیے گئے ہین
حق وارثون کی مانند اور قسم مال کی اسی سبب سے وہ آزاد ہو سکتے ہین باندازہ ثلث قیمت اپنی
کی جس صورتمین کہ آقا نے اسباب چہوڑا ہو اور انہین لازم ہی کہ بقی محنت واسطے فائدہ وارثون
بتعداد دو ثلث کی اور جس صورتمین آقا مرجاوے قرضدار تو وہ آزاد نہین ہو سکتے جبتک کہ وہ واسطے
متوفی کے قرضخواہون کی بذریعہ اپنی محنت کی کما دیا نہو کل روپیہ اپنی قیمت کا + ۹ ام ولد ہی
لونڈی جسکی اولاد ہی اپنے آقا سے + ۱۰ آئین وہی ہی درباب اس قسم کے غلامون کی جیسا کہ درباب
مدبر کی مگر اتنا فرق ہی کہ وہ آزاد ہو جاتا ہی بغیر شرط کی بروقت موت اپنے آقا کی خواہ اوسنے ترکہ چہوڑا
ہو یا نچہوڑا ہو یا وہ مرگیا ہو قرضدار یا غیر قرضدار۔ لیکن بیان کرنا لازم ہے کہ پیدا ہونا لڑکون
ایسی لونڈیکا نہین ثابت ہی اگر اوسکے آقا نے اقرار کیا ہو پہلی اولاد کا + ۱۱ غلام ہر ایک طرح کی
آئین کی روسی ناقابل ہین وہ نہین نکاح کر سکتے بغیر رضامندی آقا کی اونکی گواہی جائز نہین ہے
درباب ایسی باتونکی جو تعلق رکہتے ہین مال سے اگر اونکو اجازت نہ دیگئی ہو اور وہ مامور بعض تجارت کی

ہین کسی عہدہ ملکی پر نہ اختیار رکھتے ہین ہبہ یا بیع کر نیکا نہ حصہ لیتے ہین مالکانہ وصیت نامہ لکھہ سکتے ہین نہ وصی نہ ضامن نہ نگہبان ہوسکتے ہین ۔ الا نگہبان اپنے آقا کی صغیر لڑکو نکی ہوسکتے ہین بشرطیکہ وہ مقرر کیے گئے ہون + ۱۲ لیکن عوض ہین ان باتونکو وہ آزاد مین بہتری باتونمین جنکے آزاد آدمی پابند ہین اوپر نالش نہین ہوسکتی الا حضور مین اون کی آقا کے او راونسے جزیہ نہین لیا جا سکتا او رقید نہین کیے جا سکتے بابت قرضہ کی فوجداری مقدمات مین اونکے حقمین بہت سی رعایت ہے + ۱۳ ہر ایک قسم کی غلام کو اختیار دیا جا سکتا ہے درباب کسی خاص مطلب کے یا درباب سوداگری کے جس صورت مین اونکو اجازت دی گئی وہ کام کرین گی بعد اجازت کی + ۱۴ آقا مجبور کر سکتے ہین غلامونکو واسطے نکاح کی مطلق غلام بیچے جا سکتے ہین واسطے پورا کرنے اونکی جورو نکی مہر کے اور اونکی پرورش کی او رمشروط غلام مجبور کیے جا سکتے ہین محنت کرنیکو واسطے ایسی باتون کی ۔ ایک آدمی نہین نکاح کر سکتا ہے ایک لونڈی کو جبتک کہ رکہتا ہی ایک آزاد بی بی اور نہ وہ کسی صورتمین نکاح کر سکتا ہے اپنی لونڈی کو نہ ایک غلام نکاح کر سکتا ہی اپنی بی بی سے + ۱۵ جو شخص آپسمین رشتہ رکھتے ہون درمیان درجہ ممنوعہ نکاح کی تو غلام نہین ہوسکتے ایک دوسرے کی + ۱۶ جس صورتمین اولاد پیدا ہووے درمیان ایک شخص کے غلام اور لونڈی دوسرے شخص کی تو متعلق ہے اولاد کا ماکے ساتھ عملمین آتا ہے اور اول شخصکو کچہ دعوی نہین ایسی اولاد سے + ۱۷ کس حدتک بیع ایک آدمی کو اپنے بدن کی جائز ہی جبکہ وہ بہت ناچار ہوجاوی ٹھیک مقرر نہین ہی جائز لکھا ہی محیط السرخی مین اور یہ کتاب بہت معتبر ہے ۔ لیکن اگرچہ بسبب لحاظ اس کتاب کے یہ بات جائز ہی لیکن تسپر بہی عام مین یہ بات جائز ہے کہ یہ معاملہ فسخ ہوجاوی بروقت درخواست اس غلام کی اور وہ مجبور کیا جاوی واسطے محنت کی تاکہ قیمت جو اوسنے اپنے خریدار سے لی ہی وہ واپس ہوجاوی + ۱۸ اسپر بہی یہ جائز ہے سبکی طرف سی کہ ایک شخص اپنے تئین کرایہ مین دیوے کی ساری عمر کے لیے ہو لیکن صغیر جو کہ کرایہ مین دیے گئے ہون باطل کر سکتے ہین معاملہ کو بروقت بالغ ہونے کے +

۱۲ رعایت کی بہت ہوئی ہے

۱۳ اختیار دیا جا سکتا ہے ہر ایک غلام سب طرح کی تجارت مین

۱۴ قواعد درباب نکاح غلامون کی

۱۵ غلامی رشتہ داروں کی ممنوع ہے

۱۶ درباب اولاد غلامون کی

۱۷ سوال کس حدتک آدمی اپنے تئین بیچ سکتا ہے

۱۸ درباب اجارہ

## باب دسوان درباب وقف کے

اوقف سے مراد ہے علیحدہ کرنا مال کا عنداللہ اور حق مال کا جاتا رہتا ہے اور فائدہ ایسی مالکا
دیا جاتا ہو واسطے فائدہ جہاد کے لیئے ہندونکے ۔ ۲ وقف کی بیع یا ہبہ یا ارث نہین ہو سکتا اور اگر وقف
مقرر کیا جاوے مرتے وقت تب تو صرف ایک ثلث مالک کے مال تک جائز ہے ۔ ملکیت بخیر معبد
لایق وقف ہونیکے ہے ۔ ۳ مال وقف بیع ہو سکتا ہے حاکم کی طرف سے جس صورت مین وہ بات
نہ حاصل ہو سکے بسبب اجارہ یا اور کسی چندروزہ معاملہ کے ۔ ۴ درصورتیکہ بخشنا ایک وقف کا بنام
ایک شخص کے برای اوسکے کہ بعد اوسکی موت کے محتاجونکو پہونچے یہ ضرور نہین ہے کہ یا بندہ جنکا نام
لکھا گیا ہے اوسوقت وجود مین ہون مثلاً اگر وقف کیا جاوے بنام اولاد عمر کے اور عمر ثابت کرے
کہ اوسکی اولاد نہین ہے تو وقف تسپر جائز ہے اور فوائد وقف کی تقسیم ہو جاوینگے درمیان محتاجونکے ۔
۵ حاکم موقوف نہین کر سکتا مہتمم کو جسے وقف کرنیوالے نے مقرر کیا ہے اگر اوسکی بدوضعی نہ ثابت
ہو نہ خود وقف کرنیوالا بھی موقوف کر سکتا ہے ایسے شخص کو اگر اختیار اس معنی کا اوسنے
خود نہ رکھا ہو بروقت کرنے وقف کے ۔ ۶ جس صورتمین مقرر کرنیوالا وقف کا کوئی خاص بات
نہ مقرر کرے کہ کون مقرر ہوگا عہدہ مہتمم پر بروقت فوت ہونے اس شخص کے جسکو اوسنے خود مقرر
کیا ہو اور اوسنے کوئی وصی چھوڑا ہو تو ایسا مہتمم بروقت موت کے مقرر کر سکتا ہے اپنا قائم مقام مگر
منظوری حاکم وقت کی ضرور ہے ۔ ۷ خاص مال وقف کیا ہوا نہین بدلا جا سکتا ہے کسی اور مال سے
اگر شرط اسبات مین نہو گئی ہو طرف سے وقف کرنیوالیکی یا اگر بموجب روئداد کے رکھنا قبضہ کا ناممکن
نہ معلوم دے یا اگر ظاہر فائدہ تبدیلی سے حاصل ہو اراضی وقف کا اجارہ بھی نہین ہو سکتا اوپر کسی
شرط کے جو کم ہو اوسکی آمدنی سے اور نہ زیادہ تین برس سے الا اس صورتمین جبکہ یہ بات بہت مفید ہو
واسطے حفاظت کے ۔ ۸ حکم وقف کرنیوالیکی تعمیل بجز باتون ذیل کے ہووے ۔ اگر وہ اقرار کرے
کہ مہتمم موقوف نہین کیا جاویگا حاکم کیطرف سے تو وہ شخص تسپر بھی موقوف ہو سکتا ہے حاکم کیطرف سے
بروقت بدوضعی کے اگر اوسنے شرط کی ہو کہ زمین وقف اجارہ مین نہ دیجاوے زیادہ ایک برس
سے اور کوئی اجارہ دار نہ مل سکے واسطے اسقدر تھوڑے عرصہ کے اور یا بسبب کرنے زیادہ عرصہ کے
بہتر ہو واسطے فائدہ زمین وقف کے تو حاکم وقت کو اختیار ہے زیادہ عرصہ اجارہ دینے کا بغیر رضامندی
مہتمم کے ۔ اگر اوسنے شرط کی ہو کہ بحیث فائدہ کی تقسیم کیجاوے درمیان اون شخصونکے جو مسجد میں

اوین تو تسپر بہی وہ تقسیم کیا جاسکتا ہی اور مقاموں مین درمیان محتاجون کی گو وقف نہون اگر
اوسنی شرط کی ہو کہ ہر روز کہانا پکایا جاوی واسطے محتاجون کے تو روزینہ تسپر بہی دیا جاسکتا ہی مگر حاکم
کو اختیار ہی زیادہ کرنی تنخواہ افسرون کا جو زمین وقف سی تعلق رکہتی ہین جس صورت مین کہ وہ زیادہ
مستحق ہون اور وقف تبدیل ہو سکتا ہی جس صورتمین مفید ہو بموجب حکم حاکم کے اوس حالت مین کہ
وقف کرنیوالے نے خاص شرط کی ہو درباب نہ کرنی تبدیلی کی + ۹ جس صورتمین ایک وقف کرنیوالا
مقرر کری دو شخصونکو مہتمم شراکت مین تو ایک کو اونمین سی اختیار نہین ہی علیحدہ کام کرنیکا لیکن
جسصورتمین وقف کرنیوالا نصف اہتمام اپنی پاس رکہتا ہو اور شامل رکہتا ہے ایک اور کو تو وقف
کرنیوالیکو اختیار ہی الگ کام کریگا بموجب اپنی رای کی اسطرح پر کہ گویا وہ خود مہتمم ہے + ۱۰ جس
صورتمین وقف کیا گیا ہو حاکم کیطرف سی روپیہ خزانہ سرکاری سے واسطے فائدہ عام کی بغیر خاص
کسیکے مقرر کرنے کی تو اہتمام سپرد کیا جاوی ایسے شخص کو جو نہایت مستحق ہو بلحاظ علم کے
لیکن خانگی وقف کرنیوالے کی تعمیل ہووے بجز مراتب مرقومہ بالا کے +

## باب گیارہوان درباب قرض و ضمانت کے

اولاد ذمہ دار ہین قرضہ اپنی والدین کی جہان تک کہ مال ترکہ کا ہو + ۲ ادا کرنا ایک ایسی قرض کا
جسکا اقرار کیا ہو بروقت نزع کی ملتوی رہی جبتک کہ ادا کرنا تندرستی کے قرضہ کا عمل مین آوے
اگر ظاہر نہو کہ بیماری کا قرض واجبی تہا اور اقرار کرنا قرض کا بیچ حق وارث کی حالت بیماری مین
بالکل باطل ہی جبتک وہ وارث نہ قبول کرین کہ قرض واجب ہی + ۳ اگر دو شخص شامل
قرض لین اور ایک اونمین سی مرجاوی تو زندہ صرف نصف قرضہ کا ذمہ دار ہی بشرطیکہ صاف
شرط نہو کہ ہر ایک ذمہ دار ہی کل روپیہ کا اسواسطے کہ آئین کے روسی ہر ایک برابر حصہ دار تہی
بیچ فائدہ زر قرضہ کی اور لازم ہی کہ ایک ذمہ دار ہو واسطے حصہ فائدہ کی جو کہ دوسرا حاصل کرتا
ہی + ۴ اسیطرحسی جس صورتمین دو شخص شامل ضامن ہووین واسطے ادا کرنے قرض
کی اگر ایک اونمین سی مرجاوی تو زندہ نہین تصور کیا جاویگا ضامن کل زر قرضہ کا بشرطیکہ صاف
شرط نہو کہ ہر ایک ضامن ہی کل کا اور ہر ایک ضامن ہی دوسری کا + ۵ جب کہ دو شخص شریک
ہوجاوین سوداگری مین اور دونونکا حصہ مساوی ہو اور وہ برابر ہین تمام لحاظون مین اس صورت

۹ درباب دو مہتمم +

۱۰ عام فائدہ وقف حاکم کی طرف سی کیا جاتا ہی ۱۲

۱ ذمہ داری اولاد کی

۲ درباب وقت نزع کی جسکا ذمہ دار ہو بیمار موت کی

۳ درباب دو شخصونکی شراکت مین قرض لینا

۴ جو شراکت مین ضامن ہون + بعض صورتمین شریک باہم اور علیحدہ علیحدہ ذمہ دار ہین

مین ایک شریک ذمہ دار ہے تمام کامون مین اور بابت تمام قرضہ کی جو ایک نے کیا ہو۔ لیکن
نہین ہونا بلحاظ اون شریکون کی جس صورتمین قرضخواہ دعوی نہین کر سکتا کل قرضہ کا علیحدہ کسی
ایک شریک سی لیکن لازم ہی کہ شریکون پر دعوی ہو یا اگر وہ دعوی کری ایک سے البتہ صرف
بقدر اوسکے حصہ کے ہی + ۶ ضروری قرض جو کہ ایک لی نے واسطے اپنی صغر کے اوٹھایا ہو تو
لازم ہے کہ وہ ادا کرے اوسی بروقت بالغ ہونے کی + ۷ ہر نوع کی ممانعت نہین ہو سکتی
نسبت ایک قرضدار کی کہ وہ بالکل خارج ہو جاوی انصرام کامون سی لیکن باز رکہا جا سکتا ہی کرنے
ایسے معاملون سی جو ظاہر استقرار ہو وین نسبت قرض خواہ کے + ۸ اگر کسی قرضخواہ پر نالش
ہو اور وہ قرض کا اقرار کری تو اوسکو فوراً قید کرنا نہین چاہیے لیکن اگر وہ انکار کری اور دعوے
ثابت ہو گواہی سے تو لازم ہی کہ اوسکو فوراً قید کیجاوی + ۹ اگر بعد فیصلہ کے کچھ تاخیر ہو طرف سے
قرضدار کی جسکو قید نہین کیا تہا اور اوسنے لی ہو کوئی قیمتی چیز عوض مین زر قرضہ کی یا اگر اوس
قرض سی اوسے فائدہ متصور ہو تو لازم ہی کہ وہ قید کیا جاوی باوجود اس بات کی کہ وہ عذر مفلسی کا
کری + ۱۰ لیکن اگر قرض ہوا ہو نہ بے ضرورت کے اور اوسکے عوض مین کچھ قیمتی چیز نہ پائی ہو
جیسا کہ درصورت ایسے قرض کے جو کہ کسی ضامن پہ ہووے تو قرضدار قید نہین ہو سکتا جب
تک کہ قرضخواہ اوسکی طاقت ادا کرنیکی نہ ثابت کری + ۱۱ یہ منحصر ہے اوپر رای حاکم کے
کہ وہ مقرر کرین عرصہ قید کے تین مہینے درصورت ظاہر ہونی بے استطاعتی کے + ۱۲ لیکن رہائی
قرضدار کی خارج نہین کر دیتی ہے حق اوسکی قرضخواہون سی ۔۔ وہ بعدہ بہی قید دلوا دی
سکتے ہین بر وقت ثابت کرنے اس بات کی کہ وہ قرض ادا کر سکتا ہی + ۱۳ بر وقت قرقی اور
بیع مال قرضدار کی بہت احتیاط ضرور ہی اول قرضدار کا روپیہ کام مین آوی واسطے ادا کرنی
اوسکے قرضہ کے بعد اوسکا اسباب منقولہ اور سب سے بعد اوسکے گہر اور زمین + ۱۴ کچھ فرق
نہین ہے درمیان رہن اراضی کی اور رہن اسباب کی + ۱۵ رہن کرنا بغیر قبضہ کی آئین
محمدی مین نہین ہے اور قبضہ ضرور شرط ہے رہن مین + ۱۶ قرضخواہ کو اختیار نہین ہے
علیحدہ کرنے اور بیچنے سے مرہونہ کا کسیوقت بشرطیکہ اس معنی کے شرط نہو گئی ہو درمیان
اوسکے اور قرضدار کی کیونکہ مال مرہونہ برابر ہے قرض کی اور قرض پر کچھ زیادتی نہین ہو سکتی

۵ درباب ذمہ داری شریکون کی بابت قرضہ
۶ ممانعت قرضدار کی
۷ وکیل قرضدار کی ...
۸ جب قرضدار اقرار ہو ...
۹ درباب تاخیر بعد فیصلہ قرضدار کی
۱۰ خاص قاعدہ مفلس
۱۱ قید کسطرح مقرر ہوتی مقدمات مین
۱۲ آزادی بایع ...
۱۳ دوبارہ قید کی درباب قرقی اور بیع کی
۱۴ درباب رہن
۱۵ رہن بغیر قبضہ ناجائز ہی
۱۶ درباب رہن

کیونکہ سود منع ہے ۱۷ یہ عام قاعدہ ہے کہ مرتہن کا ذمہ ہے خرچ حفاظت شئ مرہونہ کا اور
راہن کا ذمہ خرچ پرورش شئ مرہونہ کا مثلاً اگر ایک گھوڑا رہن کیا جاوے تو یہ ضرور ہے
کہ راہن ذمہ کرے اوسکی خوراک کا اور مرتہن اوسکے اصطبل کا ۱۸ اجس صورت مین مال
گرو کیا گیا ہو عوض مین قرضہ کے تو مرتہن نہین کام مین لاسکتا اوسے بغیر رضامندی راہن
کی اور اگر وہ کام مین لاویگا تو ذمہ دار ہوگا کل قیمت مال کا ۱۹ اجس صورت مین اس قسم کا مال
جو برابر ہووے قرض کے اور وہ تلف ہوجاوے اسطرح سے کہ راہن کے ہاتھ نہوا ہو تو قرض جاتا رہتا
ہے اور جس صورت مین وہ زیادہ ہو قرض سے تو مرتہن ذمہ دار زیادتی قیمت کا نہین ہے لیکن جس
صورت مین کم ہو قرضہ سے تو قصور پورا کیا جاویگا راہن کیطرف سے لیکن اگر مال عمداً تلف ہو گیا
ہو طرف سے مرتہن کے تو وہ ذمہ دار ہوگا اوسقدر زیادتی قیمت کا جو کہ زیادہ ہوگئی زر قرضہ سے
۲۰ اگر کوئی شخص مرجاوے اور اوسکے بہت سے قرضخواہ ہون اور اوسنے گرو کردیا ہو کچھ مال ایک کے پاس نہیں ہے تو اوس قرضخواہ
کو اختیار ہے وصول کرنے اپنے زر قرضہ کا متوفی سے جو اوسکی قبضہ مین ہے اور قرضخواہ کچھ اختیار اوسکے منع کرنا کا نہین ہے

## باب ۱۲ بارہوان درباب دعوون اور فیصلہ کے

۱ آئین محمدی مین کچھ قید نہین ہے دعوے حق کی ۲ دعوی جسکی بنیاد ہو زبانی اقرار پر
برابر حکم رکھتا ہے لکھے ہوئے قرارنامہ کے ۳ بے سرشتگی بیچ ایک کاغذ کے
کمزور نہین کرتی معاملہ کو بشرطیکہ معاملہ کرنے والونکا مطلب اوسکے بہی بالکل ثابت
ہوسکے ۴ یہ عام قاعدہ نسبت سب دعوون کے یہ ہے کہ قدیم دعوی ترجیح رکھتا ہے جدید
پر ۵ جس صورت مین کہ عرصہ دعوے کا نہ ثابت ہوسکے تو دعوے جسکی بنیاد ہو خرید پر
اوسکو ترجیح ہے اوپر دعوی ہبہ کے ۶ معاملے اکثر نہین فسخ ہوجاتے بسبب موت ایک
کے معاملہ کرنیوالون مین سے لیکن وہ قائم رہتے ہین اوسکے وارثون مین جہانتک کہ مال
ارث کا ہو بشرطیکہ سنتے معاملہ کی وجوہ منتج نہو مثلاً در صورت ہونے ایک ہبہ کے
اگر مالک مین یا مستاجر مرجاوے تو معاملہ فسخ ہوجاتا ہے بوقت موت کی ۷ ایساہی
شراکت مین کسیطرح کو شریکونکو لازم نہین شراکت مین رضا ساتھ اپنے شریک متوفی
کی وارثونکے نہ وارثونکو ساتھ اپنے باپ متوفی کے شریک کے اور معاملہ جاتا رہتا ہے بسبب

۱۷ فرضیات ذمہ راہن اور مرتہن کے
۱۸ مرتہن کام مین نہین لاسکتا شئ مرہونہ کو ۱۲
۱۹ شئ مرہونہ اگر تلف ہوجاوے قبضہ مین ۱۲
۲۰ حق راہن کا ۱۲
۲ پہلے مدعی یعنی زبانی اقرار اور نوشت برابر ہے
۳ بے سرشتگی کاغذات
۴ ... دعوی ترجیح رکھتا ہے
۵ دربارہ دعوی خرید اور ہبہ
۶ معاملہ اکثر فسخ نہین ہوتا
۷ علاوہ اس ...

ہوت کی یا ایسی ہوتے جو سزا ہین ہو کسی گناہ کی + ۸ قسم نہین دیجا سکتی گواہون کو + ۹ دعوون
متعلق دیوانی کو ہین گواہی دو مردون کی یا ایک مرد و دو عورتون کی ضرور ہے + ۱۰ غلام اور صغیر اور ایسے
شخص جیپر بہتان ثابت ہو چکا ہو وہ گواہ نہین ہو سکتے + ۱۱ گواہی باپ یا دادا کی بیچ حق بیٹے
اور پوتی کے اور برعکس اسکے اور گواہی شوہر کی بیچ حق بی بی کے اور برعکس اسکے اور گواہی نوکر کی
بیچ حق آقا کی اور برعکس اسکے جائز نہین ہے + ۱۲ گواہی شریک کی جائز ہے ایسے مقدمات مین جسمین
وہ دونون شریک ہین + ۱۳ ایسی باتون مین جو کہ خاص عورتون ہی سے تعلق رکھتی ہون تو گواہی
عورت کی جائز ہے صداقت گواہی مرد کی + ۱۴ سماعی گواہی درست ہے واسطے ثابت کرنے
پیدایش مدت نکاح ہم بستر ہونے اور مقرر کرنے قاضی کی کیونکہ معاینہ کرنیوالی گواہ ایسی باتون کی
اکثر نہین ہوتی + ۱۵ اگرچہ زیادہ اعتبار نہین ہو جاتا بسبب زیادہ ہونے گواہون کی تعداد مطلوبہ سے
۱۶ ایسی گواہی گواہون کی جسکے سبب سے ثابت ہو دعوے مدعی کا کسی چیز پر جسکا اوسنے اپنے
اظہار مین بیان نہین کیا قبول نہین کیجاتی مثلاً اگر گواہون نے کوئی اظہار دیوے کہ مدعی کو زیادہ
روپیہ چاہیئے بہ نسبت اوسکی جسکا اوسنے دعوی کیا ہے + ۱۷ وہ گواہی گواہون کی جس سے ثابت ہووے
مدعی کا دعوی اور دلیل کی جو مختلف ہووے اظہار مدعی سے تو قبول نہ کیجاوے مثلاً اگر مدعی دعوی کرے
بسبب خرید کے اور اوسکے گواہ اظہار دیوین کہ اوسکا دعوی از روی ہبہ کی ہے + ۱۸ جس صورت مین
قرض کا دعوی کیا جاوے اور بعضے گواہ اظہار دیوین کہ کل روپیہ واجب ہے جسکا کہ دعوی کیا ہے
مدعی نے اور بعضے گواہ بیان کرین کہ اوس سے کچھ کم ہے تو مدعی مستحق ہے کم روپیہ کا جو کہ پچھلے
گواہون نے بیان کیا ہے + ۱۹ جس صورت مین مدعا علیہ دعوی مدعی کا اقبال نکرے تو مدعی کو دعوی ثابت
کرنا پڑیگا + ۲۰ اگر مدعا علیہ اپنے جواب دعوی مین کچھ روئداد اظہار کرے مثلاً ادا کرنا زر دعوی کا تو
اوسکو لازم ہے ثابت کرنا اسبات کا + ۲۱ مدعا علیہ کے جواب دعوی مین سوا انکار کی اگر ایسی بات کا
ذکر ہووے کہ وہ بات جواب درستی کے واسطے ضرور نہین ہو تو مدعی کو اپنا دعوی ثبوت کرنا چاہیئے
مثلاً ایک آدمی کسی شخص پر دعوی کرے واسطے نصف ملکیت کسی شئی کے اوسی بنیاد پر کہ وہ
حقیقی بیٹا ایک ہی باپ اور ماں کا تو مدعا علیہ اپنے جواب دعوی مین صرف نہین انکار کرتا لیکن کہتا ہے
کہ مدعا علیہ اور خاندان کا ہے یہ بات اگر مدعا علیہ ثبوت نکرے تب بھی مدعی کو اپنا دعوی ثبوت کرنا

چاہیے + ۲۲ ایک دعوی نہین قبول ہوسکتا جو کہ برخلاف ہو پہلے دعوی کے دونون جنمین کو جائز
نہین مثلاً ایک شخص نے پہلے مقدمہ مین کہا کہ فلانا شخص میرا بہائی نہین ہی تو بعدہ وہ وارث نہین
ہوسکتا اس شخص سے اوپر عذر ایسے ارث کے + ۲۳ لیکن اگر دعوی مختلف ہو پہلے دعوی سے اور وہ
دونون صحیح ہوسکتے ہون تو وہ قبول ہوسکتا ہی مثلاً ایک دعوی کیا گیا ہو ایک مال کا بوجہ خریدنے کے
تو اوسی مال کا دعوی ہوسکتا ہی اوسی شخص کیطرف سے بسبب وراثت کے لیکن اگر دعوی وراثت
کا پیشتر ہوگیا ہو تو بعدہ دعوی خرید کا قبول نہین ہوسکتا کیونکہ یہ ظاہر ہی کہ یہ دونون دعوی ساتھ
نہین رہ سکتے + ۲۴ اگر ایک شخص دعوی کرے اور اوسکے ثابت کرنیکے لئے گواہ نہون تو قاعدہ
یہ ہی کہ مدعا علیہ سے قسم لیجاوے اور اگر وہ قسم کہانے سے انکار کرے تو فتوی دیا جاوے بیچ حق مدعی کے لیکن
اگر وہ ازروے حلف کے انکار کرے تو وہ بری الذمہ ہے دعوی سے + ۲۵ جس صورتمین طرفین کے گواہ ہون
تو اکثر مدعی کے دعویکو ترجیح ہے مثلاً جس صورتمین قرضخواہ اور قرضدار تنازع کرین تعداد زر
قرضہ کی اور دونون کے گواہ ہون تو دعوی مدعیکو ترجیح ہی لیکن جس صورت مین کوئی گواہ
نرکہتا ہو تو اظہار مدعا علیہ کو ازروے حلف کے اعتبار ہی + ۲۶ یہ بہی ایک عام قاعدہ ہی کہ جس صورتمین
گواہی پیش کیجاوے دونون طرفون سے تو ترجیح دیجاوے گواہون اوس شخصکو جسکا دعوی زیادہ
ہو واسطے جیسے مثال بیچ مقدمہ ایک بیع کے جس صورتمین تنازع درمیان بیع کرنیوالے اور خریدار
کے ہو اور دونون شخصونکے گواہ ہون تو گواہ جو اظہار دیتے ہین کہ زیادہ روپیہ واجب ہے یعنی مدعی کے
گواہ مستحق ہین ترجیح کے + ۲۷ جس صورتمین تنازع ہو دربابِ قیمت کے اور مال کے بہی اور دونون
شخصون کے گواہ ہون تو گواہ بائع کے مستحق ہین ترجیح کے جہانتک کہ قیمت سے علاقہ ہے اور ترجیح ہووے
گواہون خریدار کو جہانتک کہ تعلق ہو قسم اور تعداد مال سے + ۲۸ اگر کوئی طرفین سے گواہ نرکہتا ہو
اون دونون سے حلف لیا جاوے اور اگر دونون راضی نہون قسم کہانیکو تو معاملہ فسخ ہوجاوے لیکن
اگر ایک انکار کرے قسم کہانے سے تو فتوی صادر ہو بیچ قسم کہانیوالے کے + ۲۹ لیکن اگر تنازع
واقع ہو بلحاظ صرف شرطون بیع کے مثلاً دربابِ عرصہ ادا کرنے روپیہ وغیرہ کے اور طرفین راضی
ہون قسم کہانے پر تو حلف سے بیان اوس شخص کا جسپر دعوی کیا گیا ہے مستحق ہے ترجیح کا + ۳۰ جس
صورتمین ایک شخص اور بی بی تنازع کرین دربابِ تعداد زرمہر کے اور دونون کے گواہ ہون تو

۲۲ دوسرا دعوی جو مخالف پہلے دعوی کے ہو وہ مسموع نہین
۲۳ ہوسکتے ہیں دونون
۲۴ قاعدہ جبکہ مدعی کے گواہ نہون
۲۵ جبکہ طرفین کے گواہ ہون
مثال
۲۶ علاوہ قاعدہ جبکہ طرفین کے گواہ ہون
۲۷ جبکہ تنازع ہو جنس بیع اور قیمت مین اور طرفین کے گواہ ہون
۲۸ جس صورتمین طرفین کے گواہ نہون

گواہ ڈوجہ کیطرف کی معتبر ہین اور اسطرح سے بیچ ایک تنازع کی درمیان پٹہ دینے والے
اور پٹہ لینے والے کے گواہی پر ایکطرف کی مستحق ہی ترجیح کی جہانتک کہ انکار اپنا فایدہ
رکہتا ہو گواہ پٹہ دینے والیکے قبول ہون کی درباب محصول کے اور گواہ پٹہ لینے والیکے ترجیح دینگی
درباب میعاد پٹہ کی + ۳۱ جس صورتمین مال کا دعوی کیا جاوے اور وہ شخص جسکے قبضہ مین
وہ مال ہووے بیان کرے کہ مین صرف امانت دار یا مرتہن ہون غیر حاضر مالک کا اور اسبات
کی گواہی بہی پیش کرے تو دعوے دشمس ہوویگا لیکن جو دعویکا انکار کیا جاوے فورا جس صورت مین
دعوی کرنیوالا قبول کرے کہ اوسکا حق ملاہی غیر حاضر مالک سے + ۳۲ فتوی نہین جاری کیا جا سکتا
ایک جانب وجہ یہ ہی کہ فیصلہ کی بنیاد ہوتی ہی اوپر مدعا علیہ کے اقرار کی یا اگر انکار کرے
تو اوپر گواہی گواہون کے اور جس صورت مین وہ غیر حاضر ہو تو یہ نہین کہا جا سکتا کہ وہ انکار
کرتا یا اقرار کرتا دعوی کا + ۳۳ جس صورتمین مقدمہ رجوع کیا جاوے پنچونکو تو یہ ضرور ہے
کہ فیصلہ پنچونکا بالاتفاق ہووے

## اصول شرع محمدی تمام ہوا

